24:سورۃ النور

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | رکوع نمبر | آیات شمار | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 24 | سُوۡرَۃُ النُّوۡر | مدنی | 9 | 64 | 18 | قَدۡ اَفۡلَحَ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

آیات نمبر 1 تا 9 میں زنا کی سزا کے احکام، قذف کی سزا اور اس کے لئے قانون شہادت، اپنی بیوی پر زنا کا الزام لگانے کی صورت میں شہادت کے احکام دئے گئے ہیں

سُوۡرَۃٌ اَنۡزَلۡنٰہَا وَ فَرَضۡنٰہَا وَ اَنۡزَلۡنَا فِیۡہَاۤ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ لَّعَلَّکُمۡ تَذَکَّرُوۡنَ ﴿۱﴾ یہ ایک سورت ہے جسے ہم نے نازل کیا ہے اور ہم نے ہی اس کے احکام کی بجا آوری کو لازمی قرار دیا ہے اور ہم نے اس میں صاف اور واضح آیات نازل کی ہیں تاکہ تم لوگ نصیحت حاصل کر سکو

اَلزَّانِیَۃُ وَ الزَّانِیۡ فَاجۡلِدُوۡا کُلَّ وَاحِدٍ مِّنۡہُمَا مِائَۃَ جَلۡدَۃٍ ۪ وَّ لَا تَاۡخُذۡکُمۡ بِہِمَا رَاۡفَۃٌ فِیۡ دِیۡنِ اللّٰہِ اِنۡ کُنۡتُمۡ تُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰہِ وَ الۡیَوۡمِ الۡاٰخِرِ ۚ زانیہ عورت اور زانی مرد، ان میں سے ہر ایک کو سو سو درے مارو اور اگر تم اللہ اور روز آخرت پر ایمان رکھتے ہو تو تمہیں اللہ کی حد جاری کرنے میں کسی قسم کا ترس اور رحم نہ آئے وَ لۡیَشۡہَدۡ عَذَابَہُمَا طَآئِفَۃٌ مِّنَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۲﴾ اور ان دونوں کو سزا دیتے وقت مسلمانوں کی ایک جماعت کو موجود رہنا چاہئے

اَلزَّانِیۡ لَا یَنۡکِحُ اِلَّا زَانِیَۃً اَوۡ مُشۡرِکَۃً ۫ وَّ الزَّانِیَۃُ لَا یَنۡکِحُہَاۤ اِلَّا زَانٍ اَوۡ مُشۡرِکٌ ۚ وَ حُرِّمَ ذٰلِکَ عَلَی

الْمُؤْمِنِيْنَ۝ زناکار مرد سوائے زانی یا مشرک عورت کے کسی اور سے نکاح کرنا
پسند نہیں کرتا اسی طرح زانی عورت سے بھی نکاح کرنے کی رغبت سوائے زناکار مرد
یا مشرک کے کوئی اور نہیں رکھتا، یہ بات مسلمانوں پر حرام کر دی گئی ہے وَ الَّذِيْنَ
يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ
جَلْدَةً وَّ لَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًا ۚ وَ اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ۝ اور جو
لوگ پاک دامن عورتوں پر زنا کی تہمت لگائیں اور پھر اپنے دعوے کے ثبوت میں
چار گواہ نہ لا سکیں تو ان کو اسّی درّے مارو اور آئندہ کبھی ان کی گواہی قبول نہ کرو،
ایسے لوگ خود ہی فاسق ہیں اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا ۚ
فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۝ البتہ جو لوگ اس تہمت کے بعد توبہ کر لیں اور اپنی
اصلاح کر لیں تو یقینا اللہ بڑا بخشنے والا اور نہایت مہربان ہے وَ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ
اَزْوَاجَهُمْ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّاۤ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ
اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ۝ اور جو لوگ اپنی بیویوں پر زنا کی
تہمت لگائیں اور ان کے پاس سوائے اپنی ذات کے اور کوئی گواہ نہ ہو تو ایسے شخص کی
گواہی یہی ہے کہ وہ چار مرتبہ اللہ کی قسم کھا کر گواہی دے کہ بے شک وہ اپنے دعویٰ
میں سچا ہے وَ الْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ۝
اور پانچویں مرتبہ یہ کہے کہ اگر وہ جھوٹا ہے تو اس پر اللہ کی لعنت ہو وَ يَدْرَؤُا
عَنْهَا الْعَذَابَ اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ۝

اور مرد کی قسم کے بعد عورت سے سزا اس طرح ٹل سکتی ہے کہ وہ چار مرتبہ اللہ کی قسم کھا کر گواہی دے کہ یہ شخص اپنے الزام میں جھوٹا ہے وَ الْخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ﴿۹﴾ اور پانچویں مرتبہ یہ کہے کہ اگر یہ شخص سچا ہے تو مجھ پر اللہ کا غضب نازل ہو۔